ہمیشہ چاند بزیر سحاب کیا معنی — چھپا کے رخ کرم بے حساب کیا معنی
ہوجس کے دل میں اسی سے حجاب کیا معنی — عریضہ پا کے نہ دینا جواب کیا معنی
خزانہ برق کا ہوتا ہے بے قرار کا دل
تمہیں قسم ہے نہ توڑو امیدوار کا دل

## انہدام جنت البقیع

محترمہ تنظیم زہراءنقوی کنیزؔ اکبرپوری قم، ایران

رکھتی تھی رونقیں ہی کبھی جنت البقیع — اُجڑی ہوئی ہے آج وہی جنت البقیع
سنسان قبر فاطمہ بنت رسولؐ ہے — جور وستم کے نرغے میں اب تک بتولؐ ہے
عالم ہے ہُو کا مرقد ابن بتولؐ پر — بعد وفات ظلم یہ سبطِ رسولؐ پر
قبر علیؑ و باقرؑ و صادقؑ کا انہدام — جسمِ نبیؐ پہ سمجھو چلائے گئے سہام
اہل ولا کی قبروں کا ملتا نہیں پتا — ہے ہے غضب یہ ہشتم شوّال کو ہوا
رحمت خدا کی آل رسولؐ ودود پر — لعنت خدائے پاک کی آل سعود پر
جنت مٹانے والے تو جنت نہ پائیں گے — ان کا صلہ یہی ہے جہنم میں جائیں گے

## امام جعفر صادق علیہ السلام

سید تنویر مہدی تنویر نگروری، لکھنؤ

ہے کب سے تشنہ یہ میخوار جعفر صادقؑ — میئے علوم ہے درکار جعفر صادقؑ
عناد و کذب کے صحرائے خارزار میں بس — صداقتوں کا ہیں کہسار جعفر صادقؑ
ہر ایک آپ کا شاگرد ہے خدا کی قسم — خود اپنے آپ میں شہکار جعفر صادقؑ
جہاں فقیہوں کی آکر جبینیں جھکتی ہوں — وہ آپ ہی کا ہے دربار جعفر صادقؑ
جہالتوں کے سروں پر کھنچی ہوئی اب تک — ہیں ایک تیغ شرر بار جعفر صادقؑ
امام موسیٰ کاظمؑ یتیم ہوتے ہیں — محب ہیں سب جگر افکار جعفر صادقؑ
شہید زہر دغا سے کئے گئے صد حیف — ہمارے سید و سردار جعفر صادقؑ
کھڑا ہے دیر سے تنویرؔ علم کا پیاسا — ذرا سی علم کی بوچھار جعفر صادقؑ



عید کی ساری خوشی جاتی رہی دل سے مرے — آسمان ظلم اک ایسا گرا اِس ماہ میں
عید میں بھی روتا ہے تذہیبؔ کا دل زار زار — انہدام روضۂ زہراؑ ہوا اِس ماہ میں